إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓأَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

۳

سلسلہ مطبوعات
مدینہ بک ایجنسی کی ایک اہم کتاب

# خیر الکلام

علامہ شمس الدین ابو عبد اللہ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور و معروف کتاب جلاء الافہام کا اُردو ترجمہ جس میں ارباب ایمان و اصحاب یقین کے روحانی سکون کے لئے درود و سلام کی فضیلت کو عالمانہ انداز اور دلنشین پیرایہ میں تفصیلی طور پر بیان کیا گیا ہے

از جناب مولانا شاکر حسین صاحب صدیقی سہسوانی

جس کو
محمد مجید حسن مالک اخبار مدینہ بجنور نے مدینہ پریس بجنور میں
طبع کیا اور مدینہ بک ایجنسی نے بجنور سے شائع کیا

بار اول ۱۰۰۰ جلد
قیمت عہ/

# مختصر فہرست کتب مدینہ بک ایجنسی بجنور

## خون کے آنسو

مسلمانوں کے موجودہ تمدنی و معاشرتی حالت کو دیکھکر کہا جاسکتا ہے کہ مسلمانوں کی تباہی کے دن قریب ہوگئے ہیں ان کی جائیدادیں ہندوؤں کے پاس چلی گئیں، روپیہ پاس رہا نہ روزگار ان کے ہاتھ میں ہے، تجارت وہ کرتے نہیں، صنعت و حرفت سے وہ بیگانہ ہیں۔ ایسی حالت میں ہر شخص کہہ سکتا ہے کہ معاذاللہ مسلمان تباہ ہوجائیں گے اور صفحہ ہستی پر ان کا نشان نہ رہیگا مسلمانوں اس وقت سے ڈرو، اپنے آپ کو سنبھالو اور اپنی ہستی کو تباہی سے بچاؤ کتاب "خون کے آنسو" اسی موضوع پر لکھی گئی ہے۔ جس میں مسلمانوں کو تباہی کے دردناک انجام سے بچانے کی تدبیریں بتائی گئی ہیں ہر مسلمان کا فرض ہے کہ اپنے دین و دنیا کے بچانے کے لئے "خون کے آنسو" پڑھے۔ بیجا رسومات اور فضول خرچیوں سے بچے اور روپیہ پیدا کرنے کی کوشش کرے یہ کتاب اس قابل ہے کہ سات کروڑ مسلمانوں میں سے ہر شخص کو اس کا مطالعہ کرنا چاہئے، قیمت عہ

## الفاروق

مولانا شبلی کی تصانیف میں یہ کتاب خاص اہمیت رکھتی ہے اس میں حضرت عمر فاروق رضؓ کی زندگی کے حالات لکھے گئے ہیں پھر ان لڑائیوں کی تفصیل درج کی گئی ہے جو آپ کے عہد خلافت میں ہوئیں یا جن میں آپ شریک ہوئے ہیں سب سے اہم جیز جو اس کتاب میں ہے وہ اسلامی قانون حکومت اور حکومت کے محکمہ جات کا تقرر و تعین ہے۔ قسم اول کاغذ چکنا ولائتی عہ قسم دوم عمہ

## المامون

مامون الرشید کی مفصل سوانح عمری اور ان کارناموں کی تفصیل دی گئی ہے جکی وجہ سے مامون الرشید کا عہد عموماً شاہان عالم کے عہد سے بلحاظ علمیت ممتاز تسلیم کیا گیا ہے۔ آخر میں مولانا کا رسالہ الجزیہ بھی شامل ہے۔ بڑی تقطیع عمدہ کاغذ سفید چکنا صفحہ ۳۳۲ قیمت عمہ

## کلیات نظم شبلی

مولانا شبلی مرحوم کی اردو نظموں کا قابل دید مجموعہ

قیمت ۵ ر پانچ آنہ

# صحت نامہ کتاب خیر الکلام

(لفظ تنقید کو غلط جانتے ہوئے بعض جگہ اُسکا استعمال قابل درگذر ہے)

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ج | ۱۰ | جزّی | مزّی | ۹ | ۳ | بن محی | بن یحیی | ۳۰ | ۲ | وزعم | ورغم |
| 〃 | ۱۱ | صدر کاسنہ | درر کامنہ | ۱۰ | ۴ | ین سبد | بن | ۲۲ | ۴ | ان اللہ | ان للہ |
| و | ۲۱ | واُمّ | واُمّ | ۱۱ | ۸ | ثابت میں ضحاک | ثابت بن ضحاک | 〃 | ۶ | دعی | دعی |
| ہ | ۲۰ | لاتبقی | حتی لاتبقی | 〃 | ۱۱ | اس کی | کی | 〃 | ۸ | یفرعوا | یفرغوا |
| و | ۱۹ | بداعتقاد | بداعتقادی | 〃 | ۲۳ | میں بھی | میں بھی اس حدیث کو روایت کیا ہے | ۲۳ | ۲ | الحین | الحسین |
| ز | ۱۳ | یس | پس | 〃 | ۲۵ | غوض سے | غوض سے ہے | ۲۴ | ۲۴ | میں طبرانی سے | طبرانی میں سے |
| م | ۲ | القانی | الفانی | ۱۲ | ۲ | الخزار | الخزاز | ۲۷ | ۲۳ | لی | بی |
| 〃 | ۴ | غفرلہ اللہ لہٗ | غفر اللہ لہٗ | ۱۳ | ۱۱ | میں ہے | میں یہ ہے | ۲۹ | ۱ | زادان | زاذان |
| س | ۳ | فریق | برفریق | 〃 | ۱۹ | متقدمیں | متقدمین میں | ۳۲ | ۱و۲ | | من صلی علی صلوۃ واحدۃ صلی اللہ علیہ عشر صلوات وحط عنہ بہا عشر سیئات و رفع بہا عشر درجات |
| ا | ۳ | ابومسعود البدر | ابومسعود البدری | ۱۴ | ۱۶ | ابی سلمۃ | ابی سلمۃ | ۳۵ | ۲ | ففزغ | ففزع |
| 〃 | ۱۰ | بن دینار | بن نیار | 〃 | ۲۲ | یاد | یاور | ۳۶ | ۶ | الفرذی | الفزدی |
| 〃 | ۱۵ | کی ہے | کی ہیں | ۱۶ | ۹ | اپنی ہی | اپنی اپنی | 〃 | ۱۸ | فلیقل | فلیقلل |
| ۲ | ۳ | ابومحمد | ابومسعود | 〃 | ۱۸ | اغوا | اغوّ | ۳۷ | ۷ | من لارض | من الارض |
| 〃 | ۱۵ | دیا گیا ہے | بتادیا گیا ہے | 〃 | ۲۳ | الضباح | الصباح | ۳۸ | ۱۳ | عامر بن ربیعہ | عبداللہ بن عامر بن ربیعہ |
| ۳تا۶ | ۰ | عجزہ | عجرہ | 〃 | 〃 | سہل | اسمٰعیل | 〃 | ۲۳ | عامر | ابن عامر |
| ۵ | ۴ | تسلم | نسلم | ۱۷ | ۶ | نگرکہ | مگر یہ کہ | ۴۱ | ۱۴ | بواسطہ ہناد قبیصہ کے | بواسطہ ہناد قبیصہ سے |
| ۶ | ۲۳ | القعینی | القعنبی | 〃 | ۱۵ | پڑانے ہیں | پرے اُٹھے ہیں | ۴۰ | ۱۴ | فنشرنی | فبشرنی |
| 〃 | 〃 | عمر | عمرو | 〃 | ۱۹ | لاذکر | لایذکر | ۴۳ | حاشیہ | یزید تمیم | یزید بن تمیم |
| 〃 | ۲۵ | الرزنقی | الزرقی | 〃 | ۲۰ | من اللہ | من اللہ ترۃ | ۴۴ | ۱ | روایت کی | روایت کی ہیں |
| ۷ | ۱۰ | ماجشون | ماجشون | ۱۸ | ۱ | فرازی | فزاری | 〃 | ۱۲ | کرکے | کرکے کہا ہے |
| ۸ | ۱۰ | جناب | خباب | 〃 | ۲ | موسی الموتۃ | مولی التوئمۃ | 〃 | ۲۰ | یزید جابر | یزید بن جابر |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۲ | بھی اور | یہی | ۶۲ | ۱۷ | الحویرت | الحویرث | ۷۵ | ۱۱ | شل ذلک ثم تقرا | شل ذلک ثم تکبر و یفعل مثل ذلک ثم تقرا |
| | ۱۱ | فرّی | مزّی | 〃 | ۲۳ | عن ابیہ جدہ | عن ابیہ عن جدہ | 〃 | ۱۳ | ذلک ثم ترکع | ذلک ثم تکبر و تفعل مثل ذلک ثم ترکع |
| ۴۶ | ۱۴ | عمرو سعید | عمرو بن سعید | ۶۳ | ۴ | واحد بہا فدخل | او احد بہا فدخل | 〃 | ۲۲ | پھر تکبیر کہو پھر تکبیر کہو | پھر تکبیر کہو |
| ۵۲ | ۷ | لیث | لیث کے | ۶۴ | ۶ | قل آمین | قل آمین فقلت آمین | ۷۶ | ۲ | وصلی اللہ علی | وصلی علی |
| ۵۳ | ۱۱ | دعائے اول | دعائے اول | ۶۵ | ۷ و ۱۳ | جیادہ | جبارہ | 〃 | ۴ | الرجل | للرجل |
| 〃 | ۱۴ | الدیبری | الدیری | ۶۶ | ۳ | قال | قال حدثنی | 〃 | ۶ | العیسی | العنبسی |
| ۵۴ | ۱ | الی محمد | ابی محمد | 〃 | ۲۱ | عن العلاء | عن العلاء | 〃 | ۸ | قال سعید | قال سمعت سعید |
| ۵۵ | ۱ | لم | ثم | ۶۷ | ۹ | صلّی | صلّی علی | 〃 | ۱۰ | الزکریا | زکریا |
| 〃 | ۷ | تدع | تدع | ۶۸ | ۴ | وتقربہا | وتقربہا | 〃 | ۱۸ | کہتے ہیں کہ | کہتے ہیں کہ میں نے ملقمہ سے پوچھا۔ |
| 〃 | ۱۰ و ۱۵ | قائد | فائد | 〃 | ۱۶ | بن ایوب | بن ابی ایوب | ۷۷ | ۸ | یارسول اللہ اجعل | یارسول اللہ اجعل نصف دعائی لک قال ان شئت قال |
| 〃 | ۱۳ | مفصل | معضل | ۷۰ | ۱۳ | عبداللہ الوقی | عبداللہ الرقی | 〃 | 〃 | 〃 | اجعل ثلثی دعائی لک قال ان شئت قال |
| 〃 | ۱۵ | استمزاج | استخراج | 〃 | ۱۹ | ثنا سعید | ثنا سعید بن مریم ثنا یحیی بن ایوب | 〃 | 〃 | 〃 | اجعل |
| ۵۶ | ۲ و ۶ و ۲۱ | الحھری | الحضرمی | 〃 | 〃 | 〃 | عن خالد بن زید عن سعید بن ابی ہلال | 〃 | ۱۶ | العطار | العطار |
| 〃 | ۲ | ہیتہ | ببیتہ | ۷۲ | ۱۲ | وکفی | کفی | 〃 | ۲۰ | درجۃ | درجۃً |
| 〃 | ۱۴ | الاشناتی | الاشنانی | ۷۳ | ۱۴ | البو بلخ | ابو بلج | 〃 | ۲۱ | واعظہ | واعظم |
| ۵۷ | ۳ | کی ہے | کی یہ ہے | 〃 | ۲۰ | لغبط بہ | یغبطہ | ۷۸ | ۲۱ | اڑادیا گیا | اڑادیا اور |
| 〃 | ۲۰ | بن نیاز | بن نیار | 〃 | 〃 | علی آل | علی آل محمد | 〃 | ۲۴ | تا اس کے | تا اس چلے کے |
| ۵۸ | ۱۱ | ثواب | صواب | ۷۴ | ۲ | لما انزلت | لما نزلت | ۷۹ | ۱۱ | وان عہدک | وابن عہدک |
| ۵۹ | ۱۱ | یا عماد | یا عمار | 〃 | ۴ | اللّٰہم | اللّٰہم اجعل | ۸۰ | ۶ | ایک دبات کری | ایک بات نہ کری |
| 〃 | ۲۱ | الملکی | المکی | 〃 | ۱۲ | الخراز | الخزاز | ۸۱ | ۱۴ | ساکت | ساکت |
| ۶۰ | ۱ | البغنیہا | البغنیہا | 〃 | ۱۳ | السیعی | السبیعی | ۸۴ | ۷ | کرتی | کرتی |
| 〃 | ۵ | قبیعتہ | عن قبیعتہ | 〃 | ۱۴ | الحزق | الخرق | 〃 | ۱۲ | فرف اقرارو | شرف واقرار |
| 〃 | ۱۲ | ماذون | ماذن | ۷۵ | ۴ | باجنتہم فیصلون | باجنحتہم فیصلون | ۸۶ | ۱۴ | جنس عمل ہو | جنس عمل سے ہو |
| ۶۱ | ۱۱ | لیس بن | لیث بن | 〃 | ۶ | حتی انشقت | حتی اذا انشقت | 〃 | ۷ تا ۱۹ | بالکل تا ستقرہ | |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٩٠ | ١ | سیخرون | سیخزون | ١١١ | ١٤ | وتفصیلاکل شیٔ | وتفصیلالکل شیٔ | ١٤٩ | ١٣ | لروہ | گروہ |
| ״ | ٤ | کیا | کبا | ١١٢ | ١٧ ٩ | چھوڑ اور چھپنے | اور چھوڑ چھپنے | ״ | ٢٣ | مخلص | مخلص |
| ״ | ١٧ | سوقع پر | سوقع ہو | ״ | ١٣ | جزار سیۂ | جزار سیہ سیۂ | ١٥٢ | ١٨ | چونکہ اداخبار | اورچونکہ اخبار |
| ٩١ | ١٣ | اخوان و | اخوان | ١١٣ | ١٠ | لفظ | لفظ اہل | ١٥٣ | ١٣ | موضوع | موضع |
| ٩٢ | ٤ | سہویت | ہویت | ״ | ١٥ | یسحر | بسحر | ١٥٥ | ١٦ | اسحٰق کی کتاب | اسحٰق کی اور ابن اسحٰق کی کتاب |
| ״ | ١٠ | فکرو قیاس | فکرو قیاس | ١١٤ | ٥ | عانیت | عاقبت | ١٥٦ | ١ | مداخلت | خلّت |
| ٩٣ | ٣ | بیٹنگ | بیٹنگ بیک | ״ | ٩ | لفظ د. و ل | لفظ اوّل | ״ | ٥ | سقی | شقی |
| ״ | ٧ | عید | عبد | ״ | ٢٣ | تطویل | طویل | ١٥٩ | ٢٠ | خیرو | جزو |
| ״ | ٢٣ | بلکہ سچے | نہیں تو سچے | ١١٦ | ٥ | پیشترو | پیشرو | ١٦٠ | ١٣ | تفردی والوہیت | تفرد والوہیت ہی |
| ٩٤ | ١٠ | دیتا | دیا | ״ | ١ | بانغل | بالنغل | ١٦٢ | ١٧ | لعبد | تعبّد |
| ٩٥ | ١٠ | زبید | بید | ١١٧ | ٢٥ | ہے ام سلمہؓ | ہی جیسے ام سلمہؓ | ١٦٣ | ٢٠ | ہی ہے | ہی سے |
| ״ | ١١ | میتہم | بمتہم | ١١٨ | ١ | ہاشمی تے | ہاشمی کے | ١٦٥ | ٢٢ | یا سنت | فرض یا سنت |
| ״ | ١٥ | یقسترکم | یقترکم | ״ | ٣ | حضرات لئے | حضرات نے ان کے | ١٦٦ | ٢٣ | ہم سلک | ہم مسلک |
| ״ | ٢٠ | جوتم | تم | ״ | ٧ | پانچویں | پانچویں حجت | ١٧٠ | ١٩ | اسلام | سلام |
| ״ | ٢٤ | جناجیہ | جناحیہ | ١١٩ | ١٢ | رکھیں | رکھتیں | ١٧١ | ١٦ | حسن تے | حسن سے |
| ٩٦ | ١٤ | حالتین | حالتین ہیں | ١٢٢ | ٢٠ | اوٹٹیں | اولین | ١٧٣ | ١٦،١٧ | ہوا واحد | ہوا واحد |
| ٩٩ | ٤ | احتبہ | احتبہ | ١٢٦ | ٢٢ | بینکم | نبیکم | ١٨١ | ١٤ | تابریدۃ | یابریدۃ |
| ١٠٣ | ٢١ | نہایت | جہابت | ١٢٩ | ١ | کرتا | کرنا | ١٨٤ | ١٥ | اگرصورت | اور کتاب ہی کہ اگر صورت |
| ١٠٤ | ١٥ | دوسروں کو | دوسروں کو ہی | ١٣٥ | ٢ | زینب | زینب بنت | ١٨٨ | ٨ | وسلم کے بعد | وسلم بعد |
| ١٠٦ | ٨ | پادفرد کامرا | پادمرد کارا | ١٤١ | ٢٤ | خیر | خبر | ٢٠٠ | ١٠ | تیسرا ..... وہ | تیسرا گروہ |
| ״ | ١٦ | سیاتے | سیارہ ہے | ١٤٥ | ٣ | یہ سند | بہ سند | ٢١٧ | ٢٤ | لوگوں کو | لوگوں کی |
| ١٠٨ | ٨ | ضیعت سجھا | ضیعت نہ سمجھا | ١٤٦ | ٢ | ترقی | ترقی | ٢١٨ | ٢ | قابل ہاہی کہ ایک | قابل ہے ایک |
| ״ | ١٨ | فرق | خرق | ١٤٧ | ٨ | بہ نسبت | بہ نسبت | ٢٢٨ | ٩ | حابلہ | حنابلہ |
| ״ | ٢١ | امداد | امتداد | ״ | ٢١ | یبی | بھی | ٢٢٩ | ١٢ | مغنی | مثنی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۳۳ | ۲۳ | تضاعض | تضاعف | ۲۴۳ | ۲۵ | کہ آپ | کہ آپ پر | ۲۵۱ | ۲ | اہل نزاع | محل نزاع |
| ۱۳۸ | ۲۴ | ا ا ع | انواع | ۲۴۶ | ۲۴ | مقابلن | مقاتل | ۲۵۲ | ۱۷ | ایہام | ابہام |
| ۲۴۲ | ۲ | موجب اسلام | مواجب سلام | ۲۴۸ | ۲ | المسیحی | المسیحی ج | | | | |

# خیر الکلام

فی ترجمۃ

# جلاء الافہام

فی الصلوٰۃ والسلام علی خیر الانام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

الحمد لله الذی اوجب علینا الصلوٰۃ والتسلیم علی نبیه الکریم لیرفع لنا الدرجات بھا و یزید الحسنات ویعفو عنا الخطیٔات ویمحو السیٔات بعد ما اخبر فیما اخبر عن صلوٰتہ وصلوٰۃ ملٰئکتہ علیه وقرب مکانہ وعلو شانہ لدیه لحفظ جانبہ الاعظم وجنابہ المکرم تنبیھاً لنا وتعلیما حیث قال ان الله وملٰئکته یصلون علی النبی یا ایھا الذین اٰمنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما - فالتحیات لله والصلوات والطیبات السلام علیك ایھا النبی ورحمة الله وبرکاته السلام علینا وعلی عباد الله الصالحین اشھد ان لا اله الا الله وحده لا شریك له واشھد ان محمدا عبده ورسوله - اللھم صل علی محمد وعلی اٰل محمد کما صلیت علی اٰل ابراھیم انك حمید مجید اللھم بارك علی محمد وعلی اٰل محمد کما بارکت علی اٰل ابراھیم انك حمید مجید -

دورِ حاضرہ میں آلات طباعت کی کثرت اور ذرائع صحافت کی وسعت درحقیقت ایک نعمت الٰہی ہے جس کی بدولت وہ جواہر ریزے جن کا سوا خاص افراد کو بے انتہا سعی کے ساتھ زرکثیر خرچ کر کے نصیب ہونا دشوار تھا غریبوں کو گھر بیٹھے بٹھائے کوڑیوں کے مول ہاتھ آجاتے ہیں۔ کوئی شک نہیں کہ بعض اوقات اس نعمت کا استعمال غیر مستحسن طریق پر بھی ہوتا ہے لیکن دیکھیے تو یہ اُس کا نقص نہیں ہے استعمال کرنے والوں کی خوبی مذاق یا مقتضائے ضروریات کا ثمرہ ہے ؎ تو وطوبا وما و قامت دوست؛ فکر ہر کس بقدر ہمت اوست - بہرحال پہلی قسم کی بہترین مثال کتاب جلاء الافہام فی الصلوٰۃ والسلام علی خیر الانام مصنفہ الشیخ الفہامہ والحافظ العلامہ شمس الدین ابو عبد اللہ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ ہے جس کی طباعت و اشاعت کا سہرا ہندوستان میں مالکان مطبع القرآن والسنۃ امرتسر کے سر رہا ہی کتاب پر تبصرہ کرنے اور اظہار مقصد سے پیشتر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ بمصداق ما لا یدرك کلہ لا یترك کلہ اختصار کے ساتھ کچھ حالات مصنف رحمۃ اللہ علیہ کے بھی قلمبند کر دئے جائیں تاکہ خواص سے قطع نظر کر کے اس لیے کہ جو جانتے ہیں وہ تو جانتے ہی ہیں عوام بھی اس برگزیدہ شخصیت کے معارف و محاسن سے لاعلم

نہ رہیں۔

ان کا نام ونسب مع ولدیت وغیرہ کے محمد بن ابی بکر بن ایوب بن سعد بن حریز بن قیم ہے۔ مورث اعلیٰ کی جانب نسبت کی جانے سے ابن القیم مشہور ہیں۔ ابو عبداللہ کنیت ہے اور شمس الدین لقب۔ مقام ذُرعیہ کے جو دمشق کا ایک مشہور حصہ ہے رہنے والے تھے۔ ۶۹۱ھ چھ سو اکیانوے ہجری میں پیدا ہوئے اور ۷۵۱ھ سات سو اکیاون ہجری میں بتاریخ تیرہ رجب وشب پنجشنبہ بعد عشاء انتقال فرمایا۔ مقبرہ باب الصغیر میں دفن کیے گئے۔ صاحب تاج المکلل نے روضہ غنا ر تاریخ دمشق سے نقل فرمایا ہے کہ مدرسہ صابونیہ کے مقابل دفن کیے گئے ہیں۔ نسبۃً حنبلی مگر فی الواقع مجتہد منتسب ہیں یعنی جس طبقے کے لوگوں کا درجہ مجتہدان مذہب کے بعد سمجھا جاتا ہے۔ سماعِ علوم دین شیخ تقی الدین سلیمان قاضی و ابوبکر بن عبدالدایم و شیخ الاسلام ابن تیمیہ و شہاب نابلسی عابر و فاطمہ بنت جوہر و عیسیٰ مطعم و ابن شیرازی و اسمٰعیل ابن مکتوم و دیگر کبار علما کی ایک جماعت سے کیا ہے (رحمۃ اللہ علیہم اجمعین) علم اصول شیخ صفی الدین ہندی سے اخذ کیا تھا۔ طبقات و رجال کے فن میں حسب تصریح خود حافظ ابوالحجاج مزّی صاحب تہذیب الکمال کے شاگرد ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی دُرر کامنہ میں ان کا ترجمہ لکھتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں کہ عربیت (یعنی علوم لسان) انھوں نے ابن فتح و مجد تونسی سے حاصل کی اور فقہ مجد حرّانی و ابن تیمیہ سے پڑھی تھی۔ علم فرائض اپنے والد بزرگوار ابوبکر بن ایوب سے جنھیں اس فن میں دستگاہ کامل تھی اور ایک عابد و زاہد صوفی مشرب آدمی تھے حاصل کیا۔ اپنے استادوں میں سب سے زیادہ محبت و ارادت ابن تیمیہؒ کے ساتھ رکھتے تھے کسی امر میں ان کے خلاف نہیں جاتے بلکہ ان کے اقوال کی نصرت و تائید اپنی ذات پر لازم کر لی تھی۔ یہاں تک کہ جب وہ انکار سفر زیارت خلیل اللہ علیہ السلام کی وجہ سے قید کیے گئے تو یہ بھی ان کے ساتھ اسی قلعہ میں نگران سے جدا محبوس رکھے گئے۔ اس مسئلے اور ایک مسئلہ طلاق کی بدولت علمائے عصر سے ان کی مخالفت ہوئی جس نے بہت طول پکڑا اور جس کی وجہ سے بہت سے ناگوار واقعات پیش آئے۔ تقریباً بارہ سال تک یہ استاد کے ملازم و رفیق رہے۔

اصحاب تراجم و طبقات کا اتفاق ہے کہ تفقہ میں ان کو کمال حاصل تھا۔ تفسیر و اصول دین کے عارف تھے۔ غوامض و نکات حدیث و فقہ و اخذ معانی و ادب و عربیت میں ید طولیٰ رکھتے تھے۔ نہایت عابد و زاہد تہجد گذار اخلاص شعار انسان تھے حفاظ حدیث میں شمار کیے جاتے ہیں۔ معارف و دقائق تصوف کے معلومات و عمل میں خاص حیثیت رکھتے ہیں۔ جزئیات فرق اسلامیہ کے علاوہ مذاہب و ادیان عالم میں بھی وسیع النظر ہیں۔ اپنے اساتذہ کے سامنے ہی صاحب درس و فتویٰ ہو گئے تھے بڑے

بڑے فضلائے زمانہ ان کی توقیر کرتے تھے۔ اچھے اچھے علماء کو ان کی شاگردی پر ناز تھا۔ ابن العماد و مجد الدین محمد بن یعقوب صاحب قاموس جیسے بلند مرتبہ اشخاص ان کے شاگرد ہیں۔ کتابوں کے جمع کرنے اور ان کے مطالعہ و نقل کے بھی بڑے شوقین تھے۔ کہا جاتا ہے کہ ان کے یہاں اتنا بڑا کتب خانہ قائم ہو گیا تھا کہ ان کے انتقال کے بعد ان کی اولاد نے ایک معقول تعداد کتابوں کی اپنے لیے مخصوص کر کے بقیہ ذخیرہ کی فروخت سے مدتوں تک اپنا کاروبار چلایا۔ اسی طرح تصنیف میں بھی شغف و انہماک رکھتے تھے کوئی فن شریف ایسا نہیں ہے جو ان کی خامہ فرسائی کا مرہون منت نہ ہو۔ تقریباً اکتالیس سے زائد مبسوط و ضخیم دو دو چار چار جلد کی کتابیں ان کی تصنیف سے ایسی ہیں کہ ارباب ذوق آج بھی ان سے مستفید ہو رہے ہیں باقی جو مصالحہ تداول ایام سے نذر فنا ہوا اس کا علم اللہ تعالیٰ کو ہے۔ پہلے مطابع وغیرہ نہیں تھے کسی نادر کتاب کا ہاتھ آجانا نعمت غیر مترقبہ سمجھا جاتا تھا۔ ان کی کچھ تصنیفات ہمارے ہندوستان کے مایۂ ناز متبحر کامل عالم کبیر فاضل اجل حضرت شیخ وقت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ کے مطالعہ میں آئی ہیں جن میں سے آپ نے اپنی کتاب بلاغ المبین میں جابجا اغاثۃ اللہفان کا حوالہ دیکر مصنف کی نسبت محدث وغیرہ اس قسم کے الفاظ توصیف و تعظیم لکھے ہیں جن سے پایا جاتا ہے کہ شاہ صاحب کے دل میں ان کا بہت زیادہ احترام تھا۔

زاد المعاد ۲ جلد۔ اعلام الموقعین ۳ جلد۔ بدائع الفوائد ۲ جلد۔ جلاء الافہام ۱ جلد۔ اغاثۃ اللہفان۔ مفتاح دار السعادہ۔ کتاب الروح۔ حادی الارواح الی بلاد الافراح۔ صواعق المنزلہ علی الجہمیۃ والمعطلۃ ان کی خاص تصانیف ہیں۔ علامہ ابن رجب حنبلی نے اپنے طبقات میں جہاں ان کا ذکر کیا ہے ان کی تصانیف کے اسماء و اعداد کا بھی انضباط کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ معانی قرآن و سنت و حقائق ایمانی جاننے والا مخلص مفتقر الی اللہ منکسر المزاج ان جیسا کوئی شخص میری نظر سے نہیں گذرا۔ میں یہ تو نہیں کہتا کہ وہ معصوم تھے مگر یہ ضرور کہوں گا کہ باعتبار علم و عمل ایک نے مثل شخص تھے۔ قاضی برہان الدین درعی نے ان کی نسبت یہ جملات لکھے ہیں ماتحت ادیم السماء اوسع علماً منہ درّس بالصدریۃ وأمّ بالجوزیۃ مدۃ طویلۃ وکتب بخطہ مالا یوصف کثرۃً وصنّف تصانیف کثیرۃ جداً فی انواع العلوم (آسمان کے نیچے ان سے زیادہ کوئی وسیع العلم انسان نہیں ہے مدرسہ صدریہ میں تعلیم دی اور مسجد جوزیہ میں مدتوں امامت فرمائی اپنے ہاتھ سے اس قدر کتابیں لکھی ہیں کہ ان کا احصا مشکل ہے اور انواع علوم میں بہت سی کتابیں تصنیف کی ہیں)

علامہ ذہبیؒ نے بھی اپنی کتاب مختصر میں ان کی بہت تعریف کی ہے مگر یہ چبھتا ہوا اور واقعی فقرہ بھی ہے

ولکنہ مجتب بر أیہ جری علی الامور - اس فقرہ کا دوسرا حصہ یعنی کسی سے مرعوب نہو کر حق بات کہنا درحقیقت ایک اعلیٰ درجہ کی صفت ہی جو اہل حق و مخلصین کا حصہ ہے۔ لیکن پہلے حصے کی نسبت بجز حافظ رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر پڑھنے کے اور کچھ نہیں کہا جا سکتا ؎ من گر آلودہ دامنم چہ عجب * ہمہ عالم گواہ عصمت اوست - امام سیوطیؒ بغیۃ الوعاۃ میں ان کی نسبت تحریر فرماتے ہیں۔

صنف و ناظرو اجتھد وصار من الائمۃ الکبار فی التفسیر والفروع والاصول والعربیۃ (کتابیں تصنیف کیں اور لوگوں سے مناظرہ کیا اور مسائل میں اجتہاد فرمایا۔ تفسیر و حدیث و فروع و اصول و عربیت کے بڑے اماموں میں سے ایک امام تھے) رحمۃ اللہ وبرکاتہ علیہ وعلیہم اجمعین۔

جیسا کہ ابھی علامہ رحمۃ اللہ علیہ کی بعض مخصوص و ممتاز تصانیف کی تصریح میں جلاء الافہام کا نام لیا گیا ہے درحقیقت اس کتاب کی خوبیاں دیکھنے سے تعلق رکھتی ہیں۔ یہ صرف حسن ظن یا حمایت نہیں ہے بلکہ کتاب موجود ہے ناظرین ملاحظہ فرمائیں اور انصاف کریں۔ بلا خوف تردید غالباً اس قسم کی کتابیں بہت کم نکلیں گی کہ جن کے مطالعہ سے لطفِ نظر حاصل کرنے کے بعد موافق و مخالف دونوں فریق اعتراف مساعی جمیل مصنف کے ساتھ تصنیف کے مداح ہوں مگر جو نمونہ پیش کیا جا رہا ہے وہ حقیقۃً اسی قسم کا ہے۔

کتاب کا موضوع کل اُن فوائد و ثمرات و مسائل شرعیہ و احکام دینی و متون احادیث و متعلقات کی تحقیق و تدقیق اور بیان ہے جن کو جزاً و کلاً یا لفظاً و معناً درود شریف سے کسی قسم کا تعلق ہے۔ جن احادیث میں کسی نہج سے یا کسی موقع پر درود شریف پڑھنے کا ذکر ہے یا کوئی صیغہ صلوٰۃ مروی ہے وہ سب اس میں اپنی نوعیت کے لحاظ سے کسی نہ کسی جگہ بیان کردی گئی ہیں البتہ ایسی حدیثیں جو کھُلم کھُلا موضوع یا اشد الضعف ہیں اور اہل فن نے ان کی طرف اعتنا نہیں کیا ہے معرض بحث سے خارج ہیں مثلاً جناب رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں ایک اعرابی کے یہ درود پڑھنے کی حدیث اللھم صل علی محمد حتی لا یبقی صلوٰۃ وبارک علی محمد حتی لا یبقی برکۃ اللھم صل وسلم علی محمد حتی لا یبقی سلام اللھم وارحم محمد احتی لا یبقی رحمۃ ۵ ابو القاسم طبرانی نے اس کو کتاب الدعوات میں زید بن ثابتؓ سے اور حاکم نے ابن عمرؓ سے روایت کیا ہے۔ علامہ فاسیؒ نے دلائل میں اس کو ضبط کر کے لکھا ہے کہ امام فن رجال و طبقات حافظ ابو عبد اللہ ذہبیؒ نے روایت حاکم کے موضوع اور روایت طبرانی کے مجہول السند ہونے کا فیصلہ کیا ہے۔

---

اس موضوع کے بعض شعبوں پر اگرچہ دوسرے علماء کرام نے بھی بحث و تحیص کی ہے مثلاً شیخ ہاشم بن

عبد العزیز زبیری کی کتاب فتح الرحمٰن فی الصلوٰۃ علی اشرف نوع الانسان یا علامہ سید عبد الجلیل بن عظوم المغربی القیروانی کی تصنیف تنبیہ الانام فی بیان علو مقام نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام مگر جوبات اور جامعیت اس موجز و مختصر تالیف میں ہے وہ ان دونوں میں سے کسی کو حاصل نہیں۔ دواوینِ حدیث و دفاتر فقہ مذاہب میں یہ سب مصالحہ اپنے اپنے موقع پر موجود ہے لیکن اس کو ایک خاص اسلوب پر بعد نقد و تنقیح مع حل دقایق لطیفہ و کشف حقایق عجیبہ ایک جگہ پر اس طرح فراہم کردینا کہ انسان اس کے مالہٗ وما علیہ کی تلاش میں ان دواوین ضخیمہ و دفاتر کثیرہ سے بے نیاز ہوجائے علامہ مصنف رحمۃ اللہ علیہ ہی کا کام تھا دللہ درّہٗ۔

مطالعہ کتاب کے بعد مترجم عفاعنہ کے اس خیال کو برادر معظم المولانا الحاج السید جمیل احمد صاحب جمیل سہوانی کے ایماء نے زیادہ تقویت دی کہ اگر اس عجالہ نافعہ کا سلیس اُردو میں ترجمہ کردیا جائے تو چند نتیجہ خیز امور پر مبنی ہے۔ اول تو یہ کہ بشرط قبول بارگاہ لم یزلی یہ سعی قلیل سرمایہ اجر جزیل وسعادات اخروی ہی۔ دوسرے یہ کہ ہندوستان کے عام مسلمان بھائی جو مطالعہ کتب عربیہ کی قابلیت نہیں رکھتے بآسانی کتاب کے فوائد دینی و دنیوی سے متمتع ہوسکیں۔ تیسرے یہ کہ بعض اجتہادی اختلافات کی وجہ سے مصنف رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے ہم خیال اصحاب کی نسبت بعض خود غرض بندگان ہوا وہوس نے جو عام بدظنی پھیلا رکھی ہے وہ مرتفع ہوجائے۔

غالباً بلکہ یقیناً اس ہدیہ بے بہا کے مطالعہ کے بعد کوئی منصف مزاج انسان ایک لحہ کے لیے یہ تسلیم نہ کرے گا کہ جو فرد یا گروہ نماز میں تشہد کے بعد درود شریف کا پڑھنا واجب و فرض سمجھتا ہے جس کے مذہب کا جزو اعظم یہ ہے کہ جس وقت جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی زبان سے نکلے یا کان میں پڑے وجوباً درود پڑھنا چاہیے وہ معاذ اللہ اُس ماسوا اللہ سے اعظم وارفع واعلیٰ ہستی کی جناب میں ایک ذرہ بھی بداعتقادی رکھتا ہے استغفر اللہ من ھذہ الھفوات + ان ھذا الابھتان عظیم بربنا ادلہ و براہین جزئیات مسائل ہیں اگر کسی کو کسی سے کچھ اختلاف ہے تو اُس کی وقعت ہرگز اس سے زیادہ نہ ہونا چاہیے کہ وہ ایک اجتہادی اختلاف ہے نہ یہ کہ اس کی بدولت اتہام باطل تراش کر اس کو بدنام کیا جائے۔

مثلاً ہمارا یہ اعتقاد ہے اور جس کو ہم ہر طرح حق سمجھکر اس کے معترف و مقر ہیں کہ نماز وغیرہ مواقع مخصوصہ کے علاوہ بھی ہر موقع پر خواہ کسی مفاد معاد کی غرض سے ہو یا فلاح دنیا کے لیے جو درود جناب رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سے ماثور ہیں انھیں میں سے کسی ایک کا ورد کرنا چاہیے۔ گو اپنا یا کسی بزرگ کا

بنایا ہوا کوئی جملہ یا عبارت جس کی بنا اللھم صل علی محمد پر رکھی گئی ہو بیشک مفہوم صلوٰۃ کی پوری
کرنے والی ہے لیکن اس میں کسی طرح بھی وہ نورانیت وہ تجلی وہ اثر وہ مفاد دینی و دنیوی جو رسول پاک
صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلے ہوئے یا آپ کے بعد بدرجۂ اخیر کسی صحابی جلیل المرتبت
کے کہے ہوئے الفاظ و عبارات میں یقینی و مسلم ہے ہرگز نہیں پیدا ہو سکتے ہیں گویا اسی اعتقاد کا ترجمان
حقیقت مترجم کا یہ شعر ہے ؎ گرچہ بوئش نیز در خود عالمی دارد زکیف ٭ حاشا کہ اللہ گر رسد با عطر گل عطر بہار
اسی بنا پر بعض اصحاب امام مالکؒ کی یہ رائے ہے کہ ایسے جملات و عبارات حقیقی طور پر قایم مقام صلوٰۃ نہیں
ہیں صلوٰۃ ماثورہ ہی پڑھنا واجب ہے (ماخوذ از تفسیر ابن کثیر) نہایت آسانی سے سمجھ میں آسکتا ہے
کہ جب آیت شریفہ ان اللہ وملئکتہ یصلون علی النبی نازل ہوئی ہے تو صحابہ کرامؓ نے جو عرب العربا
تھے فصاحت و بلاغت میں جن کا نظیر نہ تھا معنی فہمی میں جن کو کسی قسم کی دقت نہ تھی ہر طرح کی عبارت
تالیف فرما سکتے تھے اپنی رائے پر بھروسہ نہ کر کے حضور رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم میں عرض کیا کہ
سلام کا طریقہ تو ہمیں (حضور کی تعلیم سے) معلوم ہو چکا ہے اب یہ بھی ہدایت فرمائی جائے کہ اس حکم کی
تعمیل کس طرح پر کیا کریں حضور والا نے جواب میں یہ ارشاد نہیں فرمایا کہ جو چاہو کہہ لیا کرو بلکہ اس سے پیشتر
جس طرح سلام یعنی تشہد تعلیم فرمایا تھا صلوٰۃ بھی تعلیم فرمائی۔ پس اب جس طرح کوئی عبارت کسی کی بنائی ہوئی
تشہد کی قایم مقام نہیں ہو سکتی ہے اسی طرح یہ بھی ناممکن ہے کہ کوئی درود کسی کا بنایا ہوا اُس صلوٰۃ کا جو آپ
نے ارشاد فرمائی ہے قایم مقام ہو جائے اور انسان اُسے پڑھکر اس صلوٰۃ ماثورہ کا ثواب و ثمرہ حاصل
کر سکے اور جب صورت واقعہ یہ ہے تو ہمیں کیا ضرور ہے کہ افضل کو چھوڑ کر مفضول کو اختیار کریں
اب کسی صاحب کو اگر ہمارے اس عقیدے سے اختلاف ہو تو وہ جانیں اور اُن کا دین و ایمان۔
لیکن یہ دیانت نہیں ہے کہ اس اعتقاد والوں کو منکر صلوٰۃ کہکر بدنام کیا جائے۔ اللھم ارنا الحق
کما ھو۔

افسوس ہے کہ جیسی کتاب بے نظیر تھی ویسی ہی اس کی چھپائی میں مسامحت ہوئی ہے خواہ اس وجہ سے
کہ دوسرا کوئی نسخہ تصحیح کے لیے دستیاب نہیں ہوا یا اس بنا پر کہ طبع کے وقت التزام صحت میں صرف
ہمت نہیں کیا گیا بہرحال اس کمی کے باعث مترجم کو ادائے فرض میں جن مشکلات کا سامنا ہوا ہے
ان کو وہی خوب جانتا ہے۔ تاہم باوجود قلیل البضاعتی و کوتاہ نظری جہاں تک دل و دماغ نے
یاوری کی جبر کسر میں تساہل کو دخل نہیں دیا لیکن جن مقامات میں بالکل ہی بجا ہا سپر باید انداختن کا مصداق
تھا وہاں جو کچھ تھا بناچاری اسی پر سر تسلیم خم کرنا پڑا۔

چونکہ اس ترجمہ نگاری کی اہم ترین غرض عام اہلِ ملّت کی فائدہ رسانی ہے اس لیے کوشش کی گئی ہے کہ محض لفظی ترجمہ نہ ہو اور مصنف رحمۃ اللہ کا اسلوب تحریر و سیاقِ عبارت بھی ہاتھ سے نہ جائے۔ لیکن اس طرح پر کہ معمولی استعداد کے اُردو خواں ذکور واناث خاطر خواہ مطالب کتاب سے مستفید ہو سکیں حتی الوسع ہر مقصد و مطلب کو عام فہم بنا کر پیش کیا جائے چنانچہ سلاست بیان کا زیادہ لحاظ رکھکر متن کتاب و احادیث کے ترجمے میں تسہیل مطلب کی غرض سے جہاں کسی لفظ یا جملے کے بڑھانے کی ضرورت تھی اس کو خطوط قوسی میں اصل عبارت سے ممیز کر دیا ہے۔ اور جس جگہ اس سے زیادہ تشریح و توضیح کی ضرورت لاحق ہوئی اس کو حاشیہ کی صورت میں پورا کیا ہے۔ مصنفؒ نے جس مقام پر اثنائے بیان اقوال غیر میں کسی خاص رائے کا اظہار کیا ہے اس سے پیشتر خطوط قوسی میں لفظ (**مصنف**) کا اضافہ مترجم کا تصرف ہے احادیث کے ترجمے میں اسناد کا ترجمہ اور بعض مواقع پر ایسے علمی مباحث جو عوام کی ضرورت سے زائد ہیں حذف کر دیئے گئے ہیں لیکن ان مواقع پر اس امر کی جانب اشارہ کر دیا گیا ہے۔

اس تصریح کے بعد صرف ایک مقصد اہم باقی رہتا ہے وہ یہ کہ کتاب کا بیشتر و ضروری مواد متون احادیث ہیں جن میں صحیح و سقیم کی تمیز بغیر معلومات اصطلاحات فن نہیں ہو سکتی۔ اگر ہر حدیث کے بعد اس کی صراحت کی جاتی تو طبع عوام میں اُلجھن اور اظہار مقصد میں اطالت بیجا کا باعث ہوتی اور چونکہ بغیر اس کے سمجھے ہوئے کام چلنا بھی مشکل ہے اس لیے بقدر ضرورت بطور مجمل نہایت اختصار کے ساتھ اس کی تشریح یہاں کر دی جاتی ہے تاکہ ہر شخص تفاوت درجات حدیث اور اس کے اقسام و علل سے بآسانی واقف ہو جائے۔ وھو ہذا۔

باعتبار اصول فن کسی حدیث کے درست ہونے نہ ہونے کا انحصار راویوں کی بھلائی بُرائی پر ہے۔ جس قدر راوی دیانت دار متقی زیادہ باخبر ہوگا اتنی ہی اس کی روایت وقیع ہوگی ان کے صفات حسنہ میں الفاظ ثقہ۔ **ثبت۔ حافظ۔ عادل۔ عدول۔ حجت۔ مقبول۔ قوی۔** وغیرہ استعمال ہوتے ہیں اور ان کی روایات کو **صحیح۔ محفوظ۔ قوی۔ حسن۔ حجت۔** وغیرہ کہا جاتا ہے۔ راویوں کے یہ القاب ان کے مرتبہ پر دلالت کرتے ہیں جن میں یہ صفات نہیں ہیں یا کسی قسم کا کوئی خاص عیب ہے مثلاً۔ **ضعف۔ وضع**۔ یعنی جھوٹی حدیثیں بنانا۔ **کذب** (جھوٹ بولنا) جہل (حال کی تحقیق نہ ہونا) سیٔ الحفظ (حافظہ برا ہونا) وہ اپنی ان صفات سے متصف ہو کر۔ **ضعیف۔ وضّاع۔ کذّاب۔ مجہول۔** وغیرہ کہلائے جاتے ہیں۔ ان

لوگوں کی سب روایتیں ضعیف ہیں۔ روایت حدیث کے تین طریقے ہیں۔ پہلا طریقہ
حَدَّثَ۔ اَنبأ۔ اَخبَرَ کہکر حدیث بیان کرنا۔ اگر شیخ یعنی استاد سے ایک جماعت میں شریک
ہوکر بیان کرنے والے نے حدیث سُنی ہے تو وہ ان الفاظ کے آخر میں حرف (نا) بڑھا کر حدثنا
وغیرہ کہے گا اور جو تنہا سننے والا ہے تو حرف (نی) کا اضافہ کرکے حدثنی وغیرہ پر اکتفا کریگا۔
دوسرا طریقہ اسی تفصیل جمع وواحد کے ساتھ بَلَغَنَا اور بَلَغَنِی کہکر روایت کرنا ہے تیسرا طریقہ یہ ہے
کہ عن فلاں کہکر روایت کی جائے۔ پہلے تینوں الفاظ کا ماحصل یہ ہے کہ حدیث سُنائی۔ دوسرے کے معنے
ہیں کہ حدیث پہنچی تیسرے کا مفہوم یہ ہے کہ فلاں سے روایت ہے۔ پہلے طریقے کی روایت دوسرے دونوں
طریقوں سے اعلیٰ وافضل ہے اس لیے کہ پچھلے دونوں طریقے بوجہ وسعت تصرف وگنجایش احتمالات پہلے
طریقے سے کم درجہ رکھتے ہیں پہلے تینوں لفظوں کا استعمال بطور اختصار۔ ثنا۔ نا۔ انا۔ کہکر کیا جاتا ہے
صحیح حدیث وہ ہے جس کے روایت کرنے والے سب بہترین و منصف بصفات حسنہ اشخاص ہوں
کسی حدیث کی نسبت ادعائے صحت کو تصحیح کہتے ہیں۔ اس کے بعد دوسرا درجہ حدیث حَسَن کا ہی جس کے
روایت کرنے والے نسبتہً پہلی قسم کے اشخاص سے کم درجہ رکھتے ہیں تاہم ان کا ثقہ وعادل ومقبول ہونا
ضروری ہے۔ ایسا شخص کہ جس کی روایت کسی طرح پر یہ صلاحیت نہ رکھتی ہو کہ اس پر عمل کیا جائے
اس صنف میں نہیں آسکتا۔ اگر کسی حدیث کی نسبت حسن ہونے کا دعوی کیا جائیگا تو اس دعوی
کو تحسین کہیں گے۔ حدیث کی تیسری قسم ضعیف ہے جس کی صفت خود اس کے نام سے ظاہر ہے مگر
مجملاً یوں سمجھنا چاہیے کہ جس حدیث کے راویوں میں وہ کل شرائط جو صحیح وحسن کے لیے لازمی ہیں نہ
پائے جائیں ان کی روایت ضعیف ہے کسی حدیث میں ضعف ثابت کرنے کو تضعیف کہا جاتا ہے
راویوں میں جو اسباب ضعف ہیں وہ سب ضعف حدیث کے باعث ہیں ہر ایسے سبب کو
علّت کہتے ہیں اس کی جمع علل آتی ہے اور جس حدیث میں کوئی علّت ہو وہ معلول کہلاتی ہے
راویوں کا وہ سلسلہ جو حدیث سے پہلے بیان کیا جاتا ہے اس کا نام سند ہے اور بعض مواقع پر
اس کی نسبت الفاظ طریق وطریقہ بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ اگر عن فلاں کہکر سند بیان کی
جائے تو اس طرز بیان کو عنعنہ کہتے ہیں۔ ایسی سند جو اپنے پہلے کہنے والے تک مسلسل چلی جائے کوئی راوی
کہیں سے نہ چھوٹے اس کو متصل کہا جاتا ہے اگر ایک راوی کہیں سے چھوٹ جائے تو اس کو منقطع
کہیں گے دو یا اس سے زاید راوی چھوٹے ہوئے ہیں تو وہ مُعضَل ہے مرفوع وہ حدیث ہے
جس کی سند قولاً وفعلاً رسول اللہ تک پہنچتی ہو اور وہاں تک سند پہنچانے کو رفع کہتے ہیں اگر

کسی صحابی رضی اللہ تک قولاً و فعلاً سند پہنچائی گئی ہے تو ایسی حدیث کو موقوف و اثر کہا جاتا ہے اور اگر تابعی کے افعال و اقوال بیان کیے گئے ہیں تو ایسی حدیث مقطوع ہے۔ مُرسَل ہر ایسی حدیث ہے جس میں تابعی صحابی کو چھوڑ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا یا تبع تابعی۔ تابعی کو چھوڑ کر کسی صحابی رضی اللہ عنہ کا قول و فعل بیان کرے بعض مواقع پر وہ حدیث بھی جس میں تبع تابعی۔ تابعی و صحابی کو چھوڑ کر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا قول و فعل بیان کرتے ہیں مرسلات ہی میں شمار ہوتی ہے۔ حدیث مرسل امام اعظم رحمۃ اللہ کے نزدیک حجت قطعی ہے۔ لیکن دوسرے ارباب مذہب و اہل حدیث کے یہاں حجت نہیں سمجھی جاتی اس لیے کہ بعض موقع پر تابعی تابعی سے اور صحابی صحابی سے ارسال کرتے ہیں صحابی کے ارسال میں تو مضائقہ نہیں لیکن تابعی کا ارسال تابعی سے البتہ محل نظر ہے جب تک ایسا ارسال رفع نہ ہو جائے حدیث قابل اطمینان نہیں ہے۔ مشہور اس حدیث کو کہتے ہیں جس کی اشاعت و شہرت اہل حدیث و اصحاب فن میں اکثر راویوں کے ذریعے سے پائی جائے۔ اگر کسی مشہور حدیث کے خلاف مضمون کوئی ثقہ و ضابط و عادل راوی تنہا کوئی حدیث بیان کرے تو اس کو غریب کہتے ہیں کسی حدیث میں غرابت ہونے کے یہی معنی ہیں کہ اس کا مضمون حدیث مشہور کے خلاف ہے اور جو دو یا تین اسی قسم کے راوی حدیث بیان کرنے والے ہوں تو ان کی حدیث عزیز ہے تنہا راوی کو منفرد کہتے ہیں اور اس طرح پر روایت کرنا تفرد ہے غرابت کبھی متن حدیث میں ہوتی ہے اور کبھی سند حدیث میں۔ عام روایات صحیحہ کے خلاف کسی ثقہ راوی کا کوئی حدیث بیان کرنا یا ایک ہی استاد سے کسی ثقہ راوی کا اپنے سے زیادہ ثقہ دوسرے راوی کے خلاف حدیث بیان کرنا شذوذ اور ایسی حدیث شاذ ہے اگر راوی غیر ثقہ ہوگا تو اس کی روایت منکر کہی جائے گی مُعلّل اس حدیث کو کہتے ہیں جس کی سند میں بظاہر سرسری طور پر کوئی عیب نہ پایا جائے مگر حقیقۃً کسی قسم کے باریک نقائص موجود ہوں۔ موضوع وہ ہے جو کوئی جھوٹا شخص اپنی طرف سے حدیث بنا کر بیان کرے۔ ایسی دو روایتوں میں سے جن میں باوجود اختلاف ایک کو دوسری پر ترجیح نہ دی جا سکے ہر ایک کو مضطرب کہا جاتا ہے۔ خواہ یہ اضطراب متن میں ہو یا سند میں۔ مُدلّس ایسی حدیث کو کہتے ہیں جس میں تدلیس کی گئی ہو۔ تدلیس یہ ہے کہ ایک ثقہ و عادل راوی سند میں سے اپنے استاد کا جو معمولی وجاہت و حیثیت کا انسان ہے اس خیال سے کہ اس کی شاگردی اس کے لیے موجب کسر شان ہے نام اڑا کر استاد الاستاد یا اس سے بھی اوپر کے درجے میں سے کسی ذی وجاہت راوی کا نام لے کر اس طرح روایت کرے کہ

گویا یہ بلاواسطہ اس کا شاگرد ہے اس صورت میں اگر سلسلہ واقعی بھی ہو تو بھی اس فعل سے روایت کا اعتبار کم ہو جاتا ہے ۔ اس قسم کے راوی ہمیشہ عن فلاں کہکر روایت کرتے ہیں تاکہ واقعیت بھی ہاتھ سے نہ جائے۔ مگر پھر بھی ساقط الاعتبار ہیں تاوقتیکہ دوسری روایت سے ان کی حدیث کی تائید نہو احتجاج کے قابل نہیں ہے۔

جن خوش نصیب حضرات کو جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا شرف ملازمت وصحبت حاصل ہوا ہے اور انھوں نے آپ سے دین کی کوئی بات حاصل کی ہے وہ صحابی ہیں اور جن بزرگوں نے صحابہ کی صحبت سے مستفیض ہو کر کچھ علم حاصل کیا ہے وہ تابعی ہیں اور جو اصحاب خیر تابعیوں کے صحبت وعلم سے بہرہ مند ہوئے ان کو تبع تابعی کہا جاتا ہے اس کے بعد عام راویوں کا سلسلہ ہے۔

اکثر راویوں کے نام مع نسب باپ دادا پردادا تک مسلسل بیان کیے جاتے ہیں مگر کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک جگہ اُسی راوی کی نسبت ابنیت باپ کی جانب کی جائے اور کبھی کسی مورث اعلیٰ کی طرف مثلاً زید بن ہاشم بن عبیدہ بن حمید کو کہیں زید بن ہاشم کہا جائے اور کہیں زید بن حمید۔

جس روایت کے الفاظ میں کچھ اختلاف ہو لیکن معنی تبدیل نہوں اس کو **روایت بالمعنے** کہتے ہیں۔

کتب حدیث کے چند طبقات ہیں **پہلے**[1] **طبقے** میں **موطا** امام مالک رح و **صحیح بخاری** و **صحیح مسلم** تین کتابیں ہیں ان تینوں کتابوں میں باوجودیکہ فن حدیث وطریقہ استنباط میں امام بخاری رح امام مالک رح کے کاسہ لیس ہیں صحیح بخاری کا درجہ سب سے بڑھا ہوا ہے یہاں تک کہ جملہ اہلسنت والجماعت کا اصح الکتب بعد کتاب اللہ البخاری پر اتفاق ہے۔ صحیح بخاری وصحیح مسلم صحیحین کہلاتی ہیں جو روایت ان دونوں میں موجود ہو اس کو متفق علیہ کہا جاتا ہے یہ دونوں امام فن شیخین کے لقب سے ملقب ہیں ان تینوں کتابوں کے راوی ہر قسم کی جرح وقدح سے محفوظ ہیں **دوسرے**[2] **طبقے** میں جامع ترمذی وسنن ابوداؤد وسنن نسائی کا شمار ہے ان کی روایتیں گو پہلے طبقے کی برابر نہیں ہیں تاہم ان میں صحت کا بہت کچھ التزام ہے اور روایت میں جو کچھ عیوب ہوتے ہیں وہ ظاہر کردئے جاتے ہیں۔

پہلے اور دوسرے طبقے کی کتابوں کے مجموعہ کو **صحاح ستہ** اور **اُمہات الحدیث** کہا جاتا ہے۔

بعض اصحاب سنن ابن ماجہ ومسند امام احمد رح کو بھی اسی طبقے میں داخل کرتے ہیں **تیسرے**[3] **طبقے** کی کتابیں مسند امام شافعی رح سنن ابن ماجہ مسند دارمی مسند ابو یعلی موصلی مصنّف عبدالرزاق مصنّف ابو بکر بن ابی شیبہ مسند عبد بن حمید مسند ابوداؤد طیالسی سنن دارقطنی

صحیح ابن حبان مستدرک حاکم کتب بیہقی ۔ کتب طحاوی تصانیف طبرانی ہیں چوتھے طبقے میں
کتاب الضعفاء ابن حبان تصانیف حاکم کتاب الضعفاء عقیلی کتاب الکامل ابن
عدی تصانیف ابن مردویہ تصانیف خطیب تصانیف ابن شاہین تفسیر ابن جریر جملہ
تصانیف فردوس دیلمی تصانیف ابی نعیم ۔ تصانیف جوزقانی تصانیف ابن عساکر
تصانیف ابوالشیخ تصانیف ابن نجار ہیں ۔ ان کتابوں میں بیشتر ایسی احادیث مروی ہیں
کہ یا تو سلف صالح نے جانچ پڑتال کے بعد ان کی کچھ اصل نہ پا کر اُن کو متروک کر دیا ہے یا ان میں
کوئی ایسی علت پائی ہے کہ جس کی وجہ سے وہ ان کے نزدیک ساقط الاعتبار ہیں ۔ زیادہ تر خرابیاں
امور دین میں ایسی احادیث کو بغیر سوچے سمجھے معمول بہ قرار دینے سے واقع ہوئی ہیں ۔ ان کتابوں
میں اکاذیب (جھوٹی روایتوں) وموضوعات وغیرہ کا سرمایہ کافی طور پر شامل ہے خاصکر فضائل
ومعائب ۔ وتفسیر ۔ وشان نزول ۔ واسباب نزول ۔ وتاریخ ۔ وبیان احوال بنی اسرائیل ۔
وقصص انبیائے سابقین و ذکر بلاد ۔ اشربہ واطعمہ وحیوانات وطب ورقی (جھاڑ پھونک) وعزایم
(تسخیر) ودعوات ونوافل وغیرہ میں ۔ ان کتابوں کی کسی حدیث سے کوئی مسئلہ نکالنا یا حکم صادر
کرنا خطرناک ہے تاوقتیکہ حکم دینے والا فن سے واقف کامل نہو اور بُرے بھلے کی تمیز نہ کر سکے
اس کو ایسا نہ کرنا چاہیے ۔

بلحاظ طرز تالیف کتب حدیث کی کئی قسمیں ہیں قسم اوّل جامع ہے ۔ جامع ایسی کتاب کو کہتے
ہیں جس میں عبادات ومعاملات کی ہر صنف کے متعلق احادیث موجود ہوں قسم دوم مسند ہے
اس میں ہر صحابی کی حدیثیں حروف تہجی کی قید یا تقدیم زمانہ کی رعایت سے روایت کی جاتی ہیں ۔
قسم سوم معجم ہے اس میں ترتیب روایت شیوخ کا لحاظ کیا جاتا ہے ۔ قسم چہارم جزو ہے اس میں
ایک شخص کی روایت کی ہوئی حدیثیں خواہ اس صورت سے کہ وہ ایک صحابی کی روایت کی ہوئی ہوں یا
ایک اُستاد سے سُنی ہوئی ایک جگہ فراہم کر دی جائیں ۔ بلحاظ ضرورت موقع غالباً یہ مختصر وضاحت
کافی ہوگی ۔

میں اس ترجمے کو **خیر الکلام فی ترجمۃ جلاء الافہام فی الصلوٰۃ والسلام علیٰ خیر الانام** کے نام سے موسوم
کر کے یہ تمہید ختم کرتا ہوں ۔ خدائے تعالیٰ قبول فرمائے ۔

وما توفیقی الا باللّٰہ وآخر دعونا ان الحمد للّٰہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام

علی خیر خلقه ختم المرسلین و علی آله و ازواجه و ذریته و اصحابه اجمعین۔

وانا العبد الجانی الفانی
شاکر حسین الصدیقی المحمدی القاضی خانی السہسوانی
غفراللہ لہٗ - ۱۹ - ذیقعدہ ۱۳۴۶ھ الہجری القدسی
مقام سہسوان

# تفصیل مطالب کتاب

یہ کتاب ایک مقدمہ اور چھ۶ ابواب پر مشتمل ہے۔ ہر باب میں حسب ضرورت موقع متعدد اصلی و ضمنی فصلیں ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

**مقدمہ** = ایک فصل پر مشتمل ہے جس میں اُن اصحاب کرام رضی اللہ عنہم کی فہرست اسما ہے جن سے احادیث متعلق صلوٰۃ مروی ہیں۔

**پہلا باب** = اس باب میں چوالیس۴۴ صحابہ رضی اللہ عنہم سے چوراسی۸۴ احادیث مرفوعہ کے متن روایت کیے گئے ہیں اختلاف اسناد و اختلاف بعض الفاظ متن کے باعث سے مکررات و احادیث فضائل جمعہ ان کے علاوہ ہیں۔ ہر حدیث کی تنقید اور بصورت کسی اختلاف کے اس پر بحث و تمحیص کی گئی ہے۔

**دوسرا باب**۔ اس باب میں ۳۲۔ بتیس متن احادیث موقوف و مراسیل کے مع تنقید روایت کیے گئے ہیں۔

**تیسرا باب** = اس باب میں مسائل متعلقہ صلوٰۃ کا بیان ہے اور جس قدر مستقل الفاظ صلوٰۃ میں وارد ہیں ان کی لفظی و معنوی تحقیق ہے یہ باب دس۱۰ اصلی اور تیرہ۱۳ ضمنی فصلوں پر مشتمل ہے۔ جن میں الفاظ اللہم و صلوٰۃ و آل و ابراہیم و محمد و ازواج و ذریۃ و حمید و مجید کے اشتقاق و معانی کا جداگانہ مفصل بیان ہے اور اس میں علماء دین و ائمہ لغت کا جو کچھ اختلاف ہے اس کی تصریح ہے ان امور کی وضاحت ہے کہ آل میں کون کون داخل ہے محمد و احمد صلعم میں سے کون نام مقدم ہے آپ پر یہ نام کس کس دلیل سے صادق آتا ہے۔ جن حضرات کا درود شریف میں ذکر ہے ان کے فضائل و مناقب علم دین کے عجیب و غریب قابل دید نکات و اسرار متعلق صلوٰۃ۔

**چوتھا باب** = یہ باب اکتالیس۴۱ فصلوں پر مشتمل ہے ہر فصل میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس موقع پر درود شریف پڑھنا واجب ہے یا مستحب علماء کا وجوب و استحباب وغیرہ میں جس قدر اختلاف ہے ہر موقع پر اس کی صراحت اور مسائل متعلقہ کی توضیح۔

**پانچواں باب** = اس باب میں حسب تصریح احادیث چالیس۴۰ فوائد درود شریف پڑھنے کے بیان کیے گئے ہیں۔

چھٹا باب = یہ باب دو فصلوں پر منقسم ہے جن میں یہ بحث کی گئی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ اور کس کس پر استعمال صلوۃ کس طریق سے جائز ہے اور علما کا اسباب میں جس قدر اختلاف ہے اُس کا مع دلایل فریق بیان و قول فیصل۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

# فصل مقدمہ

## اُن اصحاب کرام کی فہرست اسمائے گرامی جن سے صیغہ درود شریف کی احادیث مروی ہیں رضوان اللہ علیہم اجمعین

ابومسعود البدری الانصاری [1] ÷ کعب بن عجرہ [2] ÷ ابوحمید الساعدی [3] ÷ ابوسعید الخدری [4] ÷ طلحہ بن عبیداللہ [5] ÷ زید بن حارثہ [6] جنھیں زید بن خارجہ بھی کہا جاتا ہے ÷ علی بن ابی طالب [7] ÷ ابوہریرہ [8] ÷ بریدہ بن الحصیب [9] ÷ سہل بن ساعد الساعدی [10] ÷ ابن مسعود [11] ÷ فضالہ بن عبید [12] ÷ ابوطلحہ الانصاری [13] ÷ انس بن مالک [14] ÷ عمر بن الخطاب [15] ÷ عامر بن ربیعہ [16] ÷ عبدالرحمٰن بن عوف [17] ÷ ابی بن کعب [18] ÷ اوس بن اوس [19] ÷ حسن [20] ÷ حسین [21] ÷ (حضرت علیؓ کے دونوں صاحبزادے) حضرت فاطمہ [22] بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ÷ براء بن عازب [23] ÷ رویفع بن ثابت الانصاری [24] ÷ جابر بن عبداللہ [25] ÷ ابورافع [26] مولی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ÷ عبداللہ بن ابی اوفی [27] ÷ ابوامامۃ الباہلی [28] ÷ عبدالرحمٰن بن بشیر بن مسعود [29] ÷ ابوبردہ بن بنار [30] ÷ عمار بن یاسر [31] ÷ جابر بن سمرہ [32] ÷ ابوامامہ بن سہل بن حنیف [33] ÷ مالک بن الحویرث [34] ÷ عبداللہ بن جزء الزبیدی [35] ÷ عبداللہ بن عباس [36] ÷ ابوذر [37] ÷ واثلہ بن الاسقع [38] ÷ ابوبکر الصدیق [39] ÷ عبداللہ بن عمرو [40] ÷ سعید بن عمیر الانصاری [41] اپنے والد عمیر بدری سے ÷ حبان بن منقذ [42] ÷ رضی اللہ عنہم لہ

---

لہ ان حضرات کے سوا بعض احادیث ابوالدرداء و ابوکاہل و ابو قرصافہ و عبدالرحمٰن وغیرہ رضؓ سے بھی مصنف رحؒ نے اس کتاب میں روایت کی ہیں لیکن ان بزرگواروں کا ذکر اس فہرست میں نہیں ہے خصوصاً حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا ذکر نہ ہونا جن کی احادیث باب اول ہی میں مروی ہیں محل تعجب ہے۔ برخلاف اس کے حبان بن منقذ رضؓ کا نام تو اس فہرست میں موجود ہے۔ لیکن ان کی کوئی روایت ساری کتاب میں نظر نہ آئی۔ بعض جگہ یہ ترتیب بھی تبدیل ہوگئی ہے ۱۲

# پہلا باب

## احادیث مرفوعہ کے بیان میں

**ابو مسعود انصاری رضؓ کی حدیث**

یہ حدیث صحیح ہے جسے امام مسلم رحؒ نے اپنی صحیح میں یحییٰ بن یحییٰ سے اور ابوداؤد نے قعنبی سے اور یحییٰ و قعنبی دونوں نے مالک سے۔ اور ترمذی نے اسحق بن موسیٰ سے انھوں نے معن سے معن نے مالک سے۔ اور نسائی نے ابی سلمہ و حارث بن مسکین سے ان دونوں نے قسم سے انھوں نے مالک[1] سے مالک نے نعیم المجمر سے نعیم نے محمد بن عبد اللہ بن زید سے محمد نے ابو مسعود رضؓ سے یوں روایت کیا ہے۔

عن ابی مسعود رضی اللہ عنہ قال اتانا رسول اللہ علیہ وسلم ونحن فی مجلس سعد بن عُبادۃ فقال لہ بشیر بن سعد قد امرنا اللہ ان نصلی علیک فکیف نصلی علیک قال قولوا۔ اللھم صل علی محمدٍ وعلی اٰل محمدٍ کما صلیت علی اٰل ابراھیم و بارک علی محمد کما بارکت علی ابراھیم۔ والسلام کما قد علمتم ٥

ابو مسعود رضؓ سے روایت ہے کہ ہم لوگ سعد بن عبادہ کی مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے بشیر بن سعد نے عرض کیا کہ ہم لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے آپ پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا ہے پس ہم کس طرح (یعنی کن الفاظ کے ساتھ) پڑھا کریں آپ نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو........ اور سلام (یعنی تشہد) وہی ہے جو تمکو بتا دیا گیا ہے۔

امام احمد رحؒ نے بھی اپنی مسند میں اس حدیث کو روایت کیا ہے لیکن ان کی روایت میں کیف نصلی علیک کے آگے اذا نحن صلینا فی صلوٰتنا (جب ہم اپنی نمازوں میں درود پڑھنا چاہیں) کا جملہ زائد ہے چنانچہ ان کی روایت مع سند کے یہ ہے جسے وہ اپنے شیخ یعقوب سے روایت کرتے ہیں۔

حدثنا ابی عن اسحٰق قال حدثنی محمد بن ابراھیم بن الحارث التیمی عن محمد بن عبد اللہ بن زید

ابو مسعود رضؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے آکر بیٹھا جبکہ ہم لوگ حاضر

[1] مالک تک پہنچکر مسلم شریف اور ابوداود و ترمذی و نسائی کا سلسلہ سند ایک ہوجاتا ہے ١٢ ؎ ان کا نام ابراہیم بن سعد ہے ١٢

بن عبد ربہ الانصاری عن ابی مسعود قال اقبل رجل حتی جلس بین یدی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ونحن عندہ فقال یارسول اللہ اما السلام علیک فقد عرفناہ فکیف نصلی علیک اذا نحن صلینا فی صلوتنا صلی اللہ علیک قال فصمت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی احببنا ان الرجل لم یسئلہ فقال اذا انتم صلیتم علی فقولوا: اللّٰھم صل علی محمد النبی الامی وعلی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم ہ

حضور تھے اور اُس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ پر سلام پڑھنے کی صورت تو معلوم ہے لیکن جب ہم نماز میں درود پڑھنا چاہیں تو کس طرح پڑھیں آپ یہ سُن کر اتنی دیر تک ساکت رہے کہ ہم نے یہ خیال کیا کہ گویا آپ سے سوال ہی نہیں کیا گیا ہے پھر آپ نے ارشاد فرمایا کہ جب تم مجھ پر درود پڑھو تو یہ کہو۔ (خط کشیدہ عبارت دیکھو)

ابن خزیمہ و حاکم نے بھی اپنی اپنی صحیح میں یہ حدیث اسی زیادت کے ساتھ روایت کی ہے۔ حاکم کا اپنی سند کے متعلق یہ دعوٰی ہے کہ اُس کے راوی توثیق و تعدیل میں رواتِ مسلم کے ہم پلّہ ہیں لیکن ان کا یہ قول مسامحہ سے خالی نہیں اس لیے کہ مسلمؒ نے اصول میں ابن اسحٰق سے کسی حدیث کا استخراج نہیں کیا ہے بلکہ ان سے اُن کی جو کوئی بھی روایت ہے وہ اصل حدیث کے لیے بطور متابعات و شواہد کے ہے۔ چونکہ اس زیادت بیان میں بخلاف دوسرے رُوات کے ابن اسحٰق منفرد ہیں اس لیے اُن کی زیادت میں کلام کیا گیا ہے جس کا جواب دو طرح پر دیا جاتا ہے ایک تو یہ کہ ابن اسحٰق ثقہ ہیں ان پر کوئی ایسی جرح نہیں ہے جو ان کی روایت سے استدلال کی مانع ہو کبار ائمہ نے ان کی توثیق کی ہے اور وہ ان کے حفظ و عدالت کے جو یقیناً فن روایت کے دو بڑے رُکن ہیں ثنا خواں ہیں دوسرے یہ کہ ان کی روایت میں بڑا اندیشہ تدلیس کا ہوا کرتا ہے اور یہاں وہ سماع بیان کرتے ہیں تو اس صورت میں شبہ تدلیس کی بھی گنجایش باقی نہیں ہے دار قطنی نے بھی یہ حدیث اسی سند کے ساتھ اپنی کتاب سنن میں روایت کی ہے اور کہا ہے کہ یہ سب راوی ثقہ ہیں۔ لیکن اُن کی دوسری کتاب کتاب العلل میں یوں مرقوم ہے کہ دار قطنی سے جب اس حدیث کی بابت سوال کیا گیا تو انھوں نے جواب دیا کہ یہ حدیث محمد بن ابراہیم التیمی۔ محمد بن عبد اللہ بن زید سے اور وہ ابو مسعود سے روایت کرتے ہیں اور محمد بن اسحٰق کو اس کی روایت محمد بن ابراہیم سے پہنچی ہے۔ اور دوسرا طریقہ اس کا یہ ہے کہ نعیم مجمر عبد اللہ بن زید سے روایت کرتے ہیں

اس سلسلہ سند میں جو نعیم سے مروی ہے البتہ اختلاف ہے۔ ایک گروہ جن میں قعنبی ومعن واصحاب عطا شامل ہیں رواہ مالک بن انس عن نعیم المجمر عن محمد عن ابی مسعودؓ۔ کہتا ہے اور حمّاد بن مسعدہ کی روایت یوں ہے عن مالک عن نعیم عن محمد بن زید عن ابیہ لیکن یہ عن ابیہ کا فقرہ راوی کا وہم ہے۔ داؤد بن قیس فرار کی روایت اس سے بھی مختلف ہے وہ کہتے ہیں عن نعیم عن ابی ہریرہ بمقابلہ ان کے مالک کی سند اولیٰ بالصواب ہے۔ (مصنف) میں کہتا ہوں کہ ابن اسحٰق کی اس زیادت کے بارے میں اختلاف ہے یعنی ایک تو یہی حدیث ہے جو بسلسلۂ روایت محمد بن ابراہیم بیان کی گئی ہے اور دوسری حدیث انھیں ابن اسحٰق سے بواسطہ زہیر بن معاویہ بغیر اس زیادت کے روایت کی جاتی ہے جس کو عبد بن حمید نے اپنی مسند میں احمد بن یونس سے اور طبرانی نے معجم میں عباس بن الفضل سے انھوں نے احمد سے روایت کیا ہے۔ احمد اپنے شیخ زہیر سے روایت کرتے ہیں واللہ اعلم۔

عبداللہ بن احمد بن قدامہ مقدسی نے بیان سلسلہ انساب انصار میں ذکر کیا ہے کہ ابومسعودؓ کا نام ونسب عقبہ بن ثعلبۃ البدری ہے۔ بدری ان کو صرف اس وجہ سے کہا جاتا ہے کہ وہ بدر کے چشمہ پر آکر اُترے تھے۔ یا وہاں سکونت اختیار کرلی تھی شرکا ء جنگ بدر میں سے نہیں ہیں جمہور علمائے سیر کا یہ مسلمہ مقولہ ہے۔ بعض لوگ ان کا شریک جنگ بدر ہونا بھی بیان کرتے ہیں (لیکن یہ قول ضعیف ہے) لیکن ان کے شریک جنگ عقبہ ہونے میں کسی کو اختلاف نہیں ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ جب جنگ صفین کے لیے تشریف لے گئے ہیں تو ان کو کوفہ کا والی مقرر فرما گئے تھے اور عیدین کی نماز معذور وضعیف اشخاص کو مسجد میں پڑھانے کے لیے آپ ان کو اپنا نائب بنادیا کرتے تھے کہا جاتا ہے کہ ان کی وفات ۴۲ھ کے بعد ہوئی ہے اور بعض لوگ ۶۰ھ کے بعد بیان کرتے ہیں (مصنف) میں کہتا ہوں کہ چار اماموں[1] یعنی بخاری و ابن اسحٰق و زہری نے ان کے شریک جنگ بدر ہونے کا تذکرہ کیا ہے۔

**کعب بن عجرہ کی حدیث** یہ ایسی حدیث ہے کہ جسے تمام[2] اہل صحیح واصحاب سنن وارباب مسانید نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلےٰ کے واسطے سے روایت کیا ہے اور جس میں کسی قسم کا کوئی خدشہ نہیں ہے۔ ہم بخاری ومسلم کے الفاظ میں اسے بیان کرتے ہیں۔



---

[1] چوتھے صاحب کا کتاب میں نام نہیں ہے ۱۲ [2] جملہ دواوین حدیث میں اس کی روایت دلیل افضلیت ہے ۱۲

عن ابن ابی لیلے قال لقینی کعب بن عجرة
فقال الا اهدی لک هدیة خرج علینا
رسول الله صلی الله علیه وسلم فقلنا
قد عرفنا کیف نسلم علیک فکیف نصلی
علیک قال قولوا: اللهم صل علی محمد
وعلی آل محمد کما صلیت علی آل ابراهیم
انک حمید مجید اللهم بارک علی محمد
وعلی آل محمد کما بارکت علی آل ابراهیم
انک حمید مجید ٥

عبدالرحمن بن ابی لیلے سے روایت ہے کہ کعب بن عجرہ
سے (ایک روز) میری ملاقات ہوئی تو انھوں نے کہا
کہ کیا میں ایک تحفہ تمھیں پیش نہ کروں (اور وہ یہ ہے)
حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہم لوگوں کے
پاس تشریف لائے ہم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ
ہم کو آپ پر سلام کرنے کا طریقہ تو معلوم ہو چکا ہے لیکن
جب صلوٰۃ پڑھنا چاہیں تو وہ کس طرح پڑھیں آپ
نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو۔

(دیکھو خط کشیدہ عبارت)

**کعبؓ کی دوسری حدیث جسے حاکم نے مستدرک میں بواسطہ تحدیث محمد بن اسحٰق صنعانی روایت کرکے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔**

حدثنا ابن ابی مریم ثنا محمد بن هلال
حدثنی سعد بن اسحٰق بن کعب بن عجرة
عن ابیه عن کعب بن عجرة قال قال
رسول الله صلی الله علیه وسلم احضروا
المنبر فحضرنا فلما ارتقی الدرجة قال آمین ثم
ارتقی الدرجة الثانیة فقال آمین ثم
ارتقی الدرجة الثالثة فقال آمین فلما
فرغ نزل من المنبر فقلنا یا رسول الله
سمعنا منک الیوم شیئاً ما کنا نسمعه فقال
ان جبریل عرض لی فقال بعد من ادرک
رمضان فلم یغفر له فقلت آمین فلما
رقیت الثانیة قال بعد من ذکرت عنده فلم
یصل علیک فقلت آمین فلما رقیت
الثالثة قال بعد من ادرک ابویه الکبر
او احدهما فلم یدخل الجنة فقلت آمین

سعد بن اسحٰق کعبؓ کے پوتے اپنے باپ سے اور وہ
کعبؓ سے روایت کرتے ہیں کہ جناب رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم نے (کسی امر کے متعلق خطبہ سنانے
کے لیے) ہم لوگوں کے اجتماع کا حکم دیا ہماری حاضری
کے بعد آپ نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم رکھکر آمین
فرمائی پھر دوسرے پر پھر تیسرے پر۔ جب آپ
خطبے سے فارغ ہو کر منبر پر سے اتر آئے تو ہم نے
عرض کیا کہ آج حضور سے وہ باتیں سنی گئی ہیں جو اس
سے پیشتر نہیں سنی گئی تھیں آپ نے ارشاد فرمایا
کہ ہاں جب میں نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم رکھا
تو جبرئیل نے آکر مجھ سے کہا کہ جس شخص نے رمضان کا
مہینا پایا اور اُس کے گناہ معاف نہ ہوئے وہ خدا کی
رحمت سے دور ہو گیا میں نے کہا آمین جب میں
دوسرے پایہ پر چڑھا تو انھوں نے کہا کہ جس شخص کے

سامنے تمہارا ذکر کیا گیا اور اس نے درود نہ پڑھا وہ خدا
کی رحمت سے دور ہوگیا میں نے کہا آمین۔ جب پھر تیسرے
پایہ پر میں نے پانوں رکھا تو انھوں نے کہا کہ جس شخص
کے ماں باپ یا ان میں سے کسی کو بڑھاپا آگیا ہو اور
وہ (ان کی خدمت نہ کرنے سے) جنت میں داخل
نہوا خدا کی رحمت سے دور ہوگیا میں نے کہا آمین۔
(یعنی یہ تینوں قسم کے حرماں نصیب اشخاص خدا کی
رحمت سے دُور ہیں)

کعب بن عجرہؓ انصاری بلوی ہیں ان کی کنیت ابو اسحٰق بیان کی جاتی ہے عمر بن عوف ملقب بہ نوفل کے بھائی سالم کی اولاد میں ان کا شمار ہے۔ عوف قرب وجوار میں ایک ممتاز درجہ رکھتے تھے جب کوئی پناہ گزین ان کے پاس حمایت حاصل کرنے کی غرض سے آتا تھا تو وہ کہہ دیتے تھے قوقل حیث شیئت (جہاں چاہو وہاں رہو تمھیں امن حاصل ہے) اس بنا پر ان کے لڑکے قوافلہ کہلائے گئے۔ ابن عبد البر کہتے ہیں کعب بن عجرہ بن امیہ بن عدی بن عبید بن الحارث البلوی بنی سواد میں سے ہیں جو انصار کے حلیف تھے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ وہ انصار میں سے بنی حارثہ بن الحارث بن الخزرج کے حلیف تھے اور بعض بنی سالم کا حلیف بیان کرتے ہیں۔ واقدی کا مقولہ یہ ہے کہ وہ انصار کے حلیف نہیں تھے بلکہ انصار میں سے تھے۔ ابن سعد نے لکھا ہے کہ مجھے اُن کا نام انساب انصار میں ڈھونڈنے سے نہیں ملا (یعنی انصار میں سے نہیں ہیں) ابو محمد ان کی کنیت تھی اور آیت ففدیۃ من صیام او صدقۃ او نسک ان کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ کوفہ میں رہا کرتے تھے اکاون ۵۱ سے لیکر ترپن ۵۳ سنہ ہجری تک کسی سال کے اندر بعمر پچھتر ۷۵ سال مدینہ طیبہ میں انتقال فرمایا اہل مدینہ و کوفہ ان سے روایت حدیث کرتے ہیں۔

ابو حمید الساعدیؓ کی حدیث ۔ اس حدیث کو امام بخاری و ابو داؤدؒ نے اس سند سے روایت کیا ہے۔

عن القعنبی عن مالک عن عبد اللہ بن ابی بکر بن محمد بن عمرو بن حزم عن ابیہ عن عمرو بن سلیم الزرقی اخبرنی ابو حمید الساعدی

عمرو بن سلیم سے روایت ہے کہ مجھکو ابو حمید ساعدی نے خبر دی ہے اس بات کی کہ لوگوں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ آپ پر درود شریف

| | |
|---|---|
| اللّٰھم قالوا یا رسول اللہ کیف نصلی علیک فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قولوا : | کس طرح پڑھا کریں تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ یوں کہا کرو۔ |
| اللّٰھم صل علی محمد وازواجہ وذریتہ کما صلیت علی آل ابراھیم وبارک علی محمد | (دیکھو خط کشیدہ عبارت) |

وازواجہ وذریتہ کما بارکت علی آل ابراھیم انک حمید مجید ٥

یہی حدیث مسلمؒ نے ابن نمیر سے انھوں نے روح بن عبادہ اور عبداللہ بن نافع الصائغ سے۔ اور ابو داؤدؒ نے مکرر بن السرح سے انھوں نے ابن وہب سے اور نسائیؒ نے حارث بن مسکین و محمد بن مسلمہ سے ان دونوں نے ابن القاسم سے اور ابن ماجہؒ نے عمار بن طالوت سے انھوں نے عبدالملک بن ماجشون سے اور ان سب نے مالک سے اسی سلسلہ سند کے ساتھ جو روایت بخاریؒ میں مالک سے آگے مذکور ہے روایت کی ہے۔

ابن عبدالبر نے کہا ہے کہ ابوحمید الساعدیؓ کے نام و نسب میں اختلاف ہے بعضؒ نے منذر بن سعد بن منذر یا بعض نے عبدالرحمن بن سعد بن منذر کہا ہے اور بعضؒ عبدالرحمن بن عمرو بن سعد بن منذر کہتے ہیں بعض کا مقولہ عبدالرحمن بن سعد بن مالک ہے اور بعض کے نزدیک عبدالرحمن بن عمرو بن سعد بن مالک بن خالد بن ثعلبہ بن عمرو بن الخزرج بن ساعدہ ثابت ہوا ہے مدینہ طیبہ کے رہنے والے ہیں زمانۂ آخر خلافت معویہ رضی اللہ میں انتقال فرمایا صحابہؓ میں سے جابرؓ اور تابعین میں سے عروہ بن الزبیر و عباس بن سہل بن سعد و محمد بن عمرو بن عطا و خارجہ بن زید بن ثابت کے علاوہ مدنی تابعین کی ایک جماعت ان سے روایت حدیث کرتی ہے۔

## ابو حمیدؓ و ابو اُسیدؓ کی حدیث

یہ حدیث امام مسلمؒ نے اس طریقہ پر روایت کی ہے۔ عن یحییٰ بن یحییٰ

| | |
|---|---|
| عن سلیمان ابن بلال عن ربیعۃ بن ابی عبدالرحمن عن عبدالملک[۱] بن ابی سعید بن سوید الانصاری قال سمعت اباحمید | عبدالملک سے روایت ہے کہ میں نے ابوحمید و ابو اُسید دونوں کو کہتے ہوئے سنا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں کا کوئی |

[۱] ہندوستان میں مسلم شریف کے جو نسخے ہمارے ہاتھوں میں ہیں ان میں بجائے واو عطف و سمعت کے عن ابی حمید او عن ابی اُسید حرف تشکیک او رعن کے ساتھ روایت ہے۔ ممکن ہے کہ ملک عرب کے (بقیہ نوٹ بصفحہ آیندہ)

